ہندو یہہ کہین کہ گوشت کا کہانا ہماری دین مین پچہلی زمانہ مین درست تہا اب حرام ہوگیا ہی تو اسکا جواب یہہ ہی کہ تمہاری دین مین پچہلی زمانہ مین جائز تہا ہماری دین مین اب جائز ہی تمہارا اعتراض ہمپر کسیطرح نرہا اور یہہ قول بہی تو معتبر نہین ہی کہ تمہاری دین مین اب گوشت کہانا مطلق حرام ہے ایک بیشنو لوگ تو ضرور اب گوشت کہانی کو حرام جانتی ہین اور شیو لوگون کی مذہب مین حلال ہی اور یہہ لوگ دیوی کی تہان پر بکری اور بہینسی قربانی کرتی ہین بلکہ یہہ بہی تمہاری لکہا ہی کہ جو شخص دیوی کی نام پر بلدان یعنی قربانی کری جتنی اوسکی سر پر بال ہون اوتنی برس وہ سُرگ مین رہی اور گیا مین جاکر ساری ہی ہندو اپنی پتَرون کو گوشت کی پنڈ یعنی غلولہ چڑہاتی ہین اور یہہ سب کچہہ شاستر مین جائز ہی **خاتمہ بیچ بیان خوبیون دین اسلام کی** دین مسلمانی مین جتنی کہ خوبیان ہین سو میرا کیا حوصلہ کہ سبکو بیان کرسکون لیکن بعضی اون مین سی کہ اسوقت مجہی سوجہین بقدر اپنی طاقت کی بیان کرتا ہون **پہلی خوبی** توحید یعنی کسیکو اللہ کی ذات اور صفات اور افعال مین شریک نکرنا کہ فلسفہ حقہ یونان اور اکثر حکماء ہند اور ہر صاحب عقل توحید کو اچہا جانتی ہین سو وہ توحید اس دین مین ایسی کچہہ ظاہر ہوئی کہ سوای اللہ کی کسی اور کو سجدہ تحیۃ کا بہی حرام ہوگیا اور رفع بلای اور طلب حاجات مین سوای اللہ کی اور سی تضرع اور التجا کرنا منع ہوا اور تصویرون کا بنانا اور کسی کی قبر کی نقل بنانی یعنی جہوٹی قبر بنانی اور اوسکے زیارت کرنی کہ یہہ کام مبدء بت پرستی کی ہین حرام ہوئی یہانتک کہ سوای اللہ کی اور کسی کی قسم کہانی بہی منع ہوگئی چنانچہ کچہہ بیان اسکا پہلی باب مین ہوچکا ہی **دوسری خوبی** اتباع سنت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ جس دین مین خرابیان پڑگئین ہین تو اکثر بدعات کی اختیار کرنی سی پڑین ہین سو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نی پہلی ہی سی بارہا بہت تاکید سی فرمادیا تہا کہ میری اور میری اصحاب کی قول و فعل سی زیادہ کوئی کام دین مین نکرنا اور یہہ بہی فرمادیا تہا کہ حق تعالی میری امت کے لئی ہر سو برس کے ابتدا مین ایسی شخص کو برانگیختہ کریگا کہ وہ شخص انکی دین کو بدعتون سی صاف کرکی تازہ کردیگا چنانچہ ہر صدی مین ایسی شخص ظاہر ہوتی رہی جنکی سبب سی یہہ دین تازہ رہا اور قیامت تک ایسا ہی رہیگا **تیسری خوبی** درستی اعتقاد کی کہ اس کتاب کی پہلی باب سی ظاہر ہوتی ہی **چوتہی خوبی** عبادات بدنی اور مالی اس دین مین ایسی ہین کہ جس سی دل اور جان کو لذت حاصل ہو ازانجملہ ایک نماز ایسی عبادت ہی کہ تمام مخلوقات نماز ہی مین رہتی ہی یعنی اکثر فرشتے ذکر حمد اور تسبیح اور تقدیس وغیرہ مین رہتی ہین اور درخت قیام مین اور پہاڑ قعدہ مین اور چارپای رکوع مین اور حشرات سجدہ مین سو حق تعالے نے ان سب کی نماز

جمع کرکی مسلمانون کو عنایت کری کہ نماز مین یہہ سب فضائل موجود ہین ✤ پانچوین خوبی معاملات اور رعیت داری اور حق ماباپ ورجورو اور خاوند اور قرابتیون اور ہمسایہ کا اور یتیم اور مسافر اور قیدی اور مسکین کی خاطرداری وغیرہ اور آداب طعام اور نکاح وغیرہ اس دین مین اس تفصیل سی بیان ہوئی کہ جب کسیکو کسی مسئلہ کا احتیاج پڑی وہی مسئلہ دین کی کتابون مین موجود ہوتا ہی یہان تک کہ پاخانی اور پیشاب کی آداب بہی حضرت نی بتلا گئی اور فقہ کی ابواب کو دیکہنا چاہئی تا حقیقت اسکی معلوم ہو ✤ ✤ حکایت عجیبہ اکبراباد مین ایک انگریز ایک عالم مسلمان سی کہنی لگا کہ دین اسلام کی حق ہونی کی دلیل ہی اوس بزرگ نی حضرت کی معجزات کا ظاہر ہونا اور کچہہ اور دلیلین بیان کین وہ انگریز کہنی لگا کہ یہہ دلائل بہی ہین اور سوای اسکی ایک دلیل حق ہونی دین اسلام کی اور ہی اور وہ یہہ ہی کہ ہمارا جو قانون عدالت کا مقرر ہوا تو کئی سو حکیم دانا ملکی کئی پرگنون سی جمع ہوکر یہہ قانون اپنی عقل کی زور سی مقرر کیا ہی اور ہمارا ملک یونان سی قریب ہے اسواسطی اوس ملک کی حکیمون کی عقل بہی تیز ہوتی ہی اور اوس قانون کو باندہتی جو اون حکیمون مین سی مرتی گئی تو اونکی عوض مین اور حکما بہرتی ہوتی رہی غرض کئی سو دانا کئی سو برس مین اسکی مشورہ سی یہہ قانون مقرر کیا ہی اور پہر بہی بعد چار پانچ برس کی اس قانون مین کچہہ نہ کچہہ تغیر آجاتا ہی اور تمہاری شرع کی سب قانون بلکہ ایک شخص کی زبان سی بدون مشورہ اور صلاح کسی دوسری کی فقط تیئیس برس کی مدت مین مقرر ہوگئی اور اوسوقت سی اب تک اوسمین کچہہ فتور اور تفاوت نہین آیا سو ہم یہہ جانتا ہی کہ ایک شخص سی تہوڑی سی وقت مین بدون مشورہ اور صلاح دوسری کی ایسا قانون شایستہ اور بائستہ مقرر ہوجانا بغیر مدد وحی کی نہین ہوسکتا فقط یہہ بات سنکر مولوی صاحب نی فرمایا کہ تم ہماری دین کو حق جانتی ہو پہر مسلمان کیون نہین بنجاتی کہنی لگا کہ مین اگر مسلمان ہوجاؤن تو پہر یہہ پانچ سو روپیہ کی تنخواہ مجہکو کہان سی ملی اتہی اور مولانا محمد یعقوب صاحب سی مینی سنا کہ پہر وہ شخص مشرف باسلام ہوگیا اور سرکار انگریزی سی اوسکی تنخواہ بہی بحال رہی چہٹی خوبی علم اخلاق اور تصوف اور تزکیۂ نفس جیسا کہ دین اسلام مین بیان ہوا ہے ایسا کسی دین مین معلوم نہین ہوتا چنانچہ کتاب احیاء العلوم اور کیمیاء سعادت وغیرہما اور کتب اس علم کی دیکہنی سی اسکی خوبی معلوم ہوتی ہی اور یہہ سب علوم قرآن اور حدیث سی نکلی ہین ساتوین خوبی اللہ کا کلام بالفاظہ جن مضمون کی ساتہہ سی خاص اس دین مین موجود ہی اور کسی دین مین موجود اور محفوظ نہین رہا چنانچہ بیان اسکا پہلی باب کی تیسری اور چوتہی فصل مین ہی آٹہوین خوبی لکہہ اولیاء اور صلحاء صاحب ظاہر و باطن اور اہل کرامات موصوف باوصاف حمیدہ اس دین مین ہوئی نوین خوبی کوئی بات ایسی کہ عقل کی

نزدیک محال یا قبیح ہو دین اسلام مین نہین ہی اور جو کسی اور دین والی نی کسی بات پر کچہہ اعتراض کئی ہین تو ہماری علماء با صفا نی کہ اللہ اونکی قدر و منزلت زیادہ کری اونکی رد مین ایسی جواب لکہی ہین کہ مخالفون کی زبان بند ہو گئی ہی چنانچہ اکثر اعتراضات بیہودہ پادری لوگ واسطی مغالطہ دہی عامی مسلمانون کی کیا کرتی ہین سو اونکی رد مین کتاب صولۃ الضیغم اور استفسار اور ازالۃ الاوہام اور سوا اسکی بہت سی کتابین موجود ہین اونکو دیکہنا چاہیے تاکہ حقیقت حال معلوم ہو ٭ **دسوین خوبی** حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا جامع جمیع خصال حسنہ ہونا اور ہر طرح کی معجزات کا ظہور حضرت کی ہاتہہ پر ہونا کہ حق تعالی نی سب پیغمبرون کی خوبیون اور کمالات کو حضرت کی ذات بابرکات مین جمع کردیا **مصرع** آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری ٭ **گیارہوین خوبی** حضرت اور حضرت کی اہلبیت اور اصحاب اور دوسرے خواص امت کا پادشاہی کو چہوڑنا اور درویشی کو اختیار کرنا چنانکہ حضرت کے اہلبیت پر جسطرح کے تکالیف دنیا کی گذرتی تہی ظاہر ہین اونکی بیان سی جی بہر آتا ہی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ باآنکہ اونکی خلافت کی دہوم دہام چین تک پہنچی ہتی کسی نی دیکہا کہ تیرہ پیوند آپکے چادر مین لگی ہوی تہی اور اون مین بعضی چمڑی کی بہی ہتی اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ جیسے شہر کی امیر تہے جنگل سی لکڑیون کا بوجہہ اوٹہا کر لاتی اوسی طرح بازار مین چلی جاتی اور کہتے ہتی ٭ **طَرِّقُوا لِاَمِیْرِکُمْ** یعنی اپنی امیر کی لئی راہ دو اور ایسے اور اچہون کا حال رہا ٭ **بارہوین خوبی** جماعت ہر عاقل جانتا ہی کہ جماعت مین بڑی بڑی فائدہ ہین از انجملہ ایک یہہ بہی ہی کہ آدمی ایک جگہہ پر جمع ہو کر اپنا دکہہ درد ایک دوسری سی بیان کرین اور امور دینی اور دنیاوی مین ایک دوسرے کے مددگار ہون سو ہماری واسطی حق تعالی نی کئی جماعتین مقرر فرمائین ایک جماعت قرابتی اور ہمسایہ اور محلہ دارون کی پانچ وقت محلہ کی مسجد مین کیونکہ ان لوگون کا حق اورون سی مقدم ہوتا ہی دوسرے جماعت تمام شہر کے مسلمانون کی آٹہوین دن جمعہ کو جامع مسجد مین تیسرے جماعت تمام پرگنہ کی مسلمانون کی ایک برس مین دو بار عید الفطر اور عید الضحی کی دن چوتہی جماعت ساری جہان کی مسلمانون کی مکہ معظمہ مین حج کی دن ٭ **تیرہوین خوبی** عورتون کی لئی پردہ ہونا کہ یہہ بات عقل کی نزدیک بہت ہی خوب ہی سو خاص اسی امت مین ظاہر ہوئی ٭ **چودہوین خوبی** نشی کی چیزون کا حرام ہونا کہ نشکی سبب سی آدمی کی عقل کہ مدار سب امور دین و دنیا کا اسی پر ہی مغلوب ہو جاتی ہی ٭ **پندرہوین خوبی** ترقی دین کی باوجودیکہ فرنگی لوگ لکہہ ہا روپیہ خرچ کرتی ہین اسبات پر کہ لوگ اونکا دین اختیار کرین چنانچہ پادریون کو نوکر رکہتا اور مدرسونکا

تعمیر کرنا اور کتابون کا تقسیم کرنا اسی واسطی ہی اور جو کوئی اونکا دین اختیار کرتا ہی اوس سی نان
ونفقہ کی مروت بہی کرتی ہین پہر باوجود اتنی تردد اور سامان کی کوئی عقلمند اون کی دین مین نہین *
آتا ہی اور اگر کوئی بی عقل اور حوادث زدہ بسبب طمع دنیاوی کی اونکا دین اختیار کرتا ہی تو کوئی
ہزار ہا مین ایک آدہا ہوتا ہی اور دین اسلام باوجودیکہ بسبب نہونے سلطنت اہل اسلام کی اس ملک مین
ضعیف ہوگیا ہی اور اکثر اہل اسلام کہ متقی اور اہل مروت ہین چندان اسباب دنیاوی موجود نہین رکہتے
کہ کسی شخص مشرف باسلام کا روٹی اور پیرایی اور پرورش کرلین اس حال پر بہی بہت سی آدمی اپنی حشمت
دنیاوی کو چہوڑ کر دین اسلام کو اختیار کرنا اور درویشی اور مفلسی مین آنا غنیمت جانتی ہین چنانچہ اس
زمانہ مین چند شہرون مین بہت سی لوگ ایمان لائی ہین از انجملہ جو کہ میری دوست اور آشنا ہین اونکا
ذکر خیر بیان ہوتا ہی اور اون مین سی کئی شخصون نی تو اپنا اسلام ظاہر کردیا ہی اور بہت دیندار
اور نیک اخلاق ہین جنکی نام یہان لکہی جاتی ہین **شیخ عبد الرحیم** المعروف بہ منشی
فدا حسین آگے انکا نام تہا جواہر سنگہ قوم کہتری باہندہ باشندہ پایل بڑی بہادر اور خوش اخلاق
اور روزگار پیشہ ہمارے پایل کی یارون کی مجمع مین سب سی اول انہون نی اپنا اسلام ظاہر کیا
حجاب کی حالت مین واسطی اظہار اسلام کی بہت بیقرار رہتی ایک رات کسی مسجد سی اذان کی آواز کان
مین پڑی اللہ اور رسول کا نام سنکر تمام رات غلبہ محبت مین نیند نہ آئی صبح کی وقت انکا دادا
کہنی لگا رام رام یہہ اوسی بیقراری مین خفا ہوکر بولی کہ اللہ اللہ کہہ پہر گہبرا کر گہر بار کو چہوڑ کر مجنون
کیطرح باہر نکلی ابنالی مین پہنچی کسیکو نہ پایا جنکی پاس مشرف باسلام ظاہری ہون غرض ایک مدت
تک انکا یہہ حال رہا کہ * **شعر** عاشق و دیوانہ و آشفتہ ایم * یار جویان گرد ہر در گشتہ ایم *
آخر کوہ کسولی پر پہنچی وہان جاکر اسلام ظاہر کیا مان اور بیوی اور دو بیٹی اور مال و دولت
اور حویلیان اور تمام آرام کی چیزون کو چہوڑ کر اللہ اور رسول کیطرف ہجرت کرکی آئی * **شعر** *
آنکس کہ ترا شناخت جان راچہ کند * فرزند و عیال و خانمان راچہ کند * دیوانہ کنی ہر دو جہانش
بخشی * دیوانہ تو ہر دو جہان راچہ کند * اب ارادہ رکہتی ہین کہ روزگار کو ترک کرین تاکہ دین
کسی طرح کی خرابیون سی سلامت رہی اللہ تعالی انکی مراد پوری کری * **شیخ عبد الواحد**
چہوٹی بہائی منشی فدا حسین کی بہت صالح اور پارسا ہین انکی مسلمان ہونی کا عجیب قصہ ہی
چہوٹی عمر مین واسطی تحصیل علم کی منشی فدا حسین کے پاس آرہی ہو صنع کوم مین بخدمت

بخدمت بابرکت حضرت مولانا علاء الدین کی سبق شروع کیا اور کفر کی خرابیان اور اسلام کی خوبیان معلوم کین
ایک شب انہین بیقرار ہوی کہ مغرب کی وقت اظہار اسلام کردیا اور کفر کی بیماری سی غسل صحت فرماکر مسلمانون کی
جماعت مین شامل ہوئی انکی مان اور بہت لوگ پایل سی آئی رونی چلانی لگی اونہون نی سوای اللہ اور
رسول کی کسیکی طرف التفات نکی ؎ کوئی لاکہہ بری سہی ہو مجہپر فدا ؛ مین تجہپر فدا ہون مجہی اوس سے کیا
تہانہ دار ہندو تہا کہنی لگا اسکو پکڑکر لیجاؤ انہون نی کہا کبہی نہ جاؤنگا تہانہ دار نی کہا تو کیون مسلمان ہوا
کہنی لگی دوزخ سی ڈرکر غرض ہرچند ہندؤن نی اپنی پہر لیجانی کو زور لگایا انکو کسیکا قول نہ بہایا اب
تحصیل علوم مین مشغول ہین اور منشی فدا حسین انکی خبرگیران ہین **مولوی نعمت اللہ** جوان متقی صاحب
دل طالب العلم بلکہ عالم باعمل اور ناصح خلق خدا اور انکی پند و نصیحت سی بہت مرد اور عورتون کو فیض ہوا اور
ہوتا ہی آگی انکا نام تہا ہرنام داس قوم کہتری اصل باشندہ پایل احوال انکا یہہ ہی کہ جب سن تمیز کو پہنچی حضرت
رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا شعلہ دل مین بہڑکنی لگا اور دین ہنود کی خرابیان اور دین
اسلام کی خوبیان بخوبی ظاہر ہوگئین وطن مالوفہ سی ہجرت کرکر لودہیانہ مین آکر اسلام ظاہر کیا انکی باپ
اور بہائی اور کئی ہنود پایل سی آئی ان کی باپ نی بہت بیقراری اور رونا چلانا شروع کیا کئی دن تلک
ہنگامہ برپا رہا محکمہ انگریزی تک جانی کی نوبت پہنچی بفضل حقتعالی خیر رہی پہر مین انکو اپنی ساتہہ کوٹلہ
مالیر مین لیگیا پایل کی ہندون نی سرکار پٹیالہ مین اس خاکسار پر نالش کری کہ ہماری لڑکی کو پایل سے
پکڑ لیگیا ہی پٹیالہ سی رئیس کوٹلہ مالیر کی نام خط سفارش کا لائی اور کوٹلہ کی پنچایت نی بہی بہت زور
لگایا اور ایک دفعہ بہت ہندو جمع ہوکر میری مکان سکونت پر بطور بلوہ کی آئی اور بہت کش مکش ہوئی
لیکن بہر حال اللہ کا فضل شامل حال رہا ایک دفعہ انکا باپ بحضور رئیس کوٹلہ مالیر کی اسنی کہنی لگا
کہ بیٹا مین تیرا باپ ہون انہون نی کہا میری باپ تو حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین رئیس
اس بات سی بہت خوش ہوا اور فرمایا کہ کسیکا مقدور نہین کہ تجہکو پکڑکر لیجاوی تم چین سی رہو لیکن انکی
والد نابزرگوار نی پیچہا نہ چہوڑا اور مدت تلک گرد رہا آخر ناامید ہوکر چلا گیا اب یہہ مالیر مین رہتی ہین اور
حضرت مولانا عبد الرحیم صاحب کی خدمت مین تحصیل کرتی اور اوروں کو پڑہاتی ہین اور حضرت سید
الانبیاء علیہ الصلوۃ والسلام کی جناب مین بزبان حال عرض کرتی ہین کہ ؛ ؎ بلند مرتبہ زان
خاک آستان شدہ ام ؛ غبار کوی توام گر بر آسمان شدہ ام ؛ **شیخ عبد الحق** یار وفادار اور مرد

ہوشیار اور بہت

مدت مسیری رفاقت مین رہی اور میری ساتہہ ہی مشرف باسلام ہوئی آگی انکا نام تہا سدہ سنگہ قوم جاٹ ساکن نروانہ لڑکپن مین میری بڑی بہائی کی پاس نوکر ہوی جب جوان ہوئی دین اسلام کی حقیقت معلوم کری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت مین آئی اور مدت دراز میری ساتہہ رہی اور بہت سی سفر کئی سنہ بارہ سو بہتر ہجری مین انکو عاقبت کا سفر درپیش آیا حق تعالی غریق رحمت کری اور انکا چہوٹا بہائی بہی مسلمان ہو کر بعد چند روز کی انکی سامنی ہی انتقال کر گیا تہا بعد مرنی کی ایکدن مینی عبدالحق کو خواب مین دیکہا کہ اچہی خوبصورت امرد کی شکل پر ہی مینی پوچہا کہ تمکو کچہہ عذاب قبر تو نہین ہوا کہنی لگی کچہہ تہوڑا سا عذاب ہی مینی تین دفعہ درود شریف پڑہ کر اون پر دم کیا کہنی لگی کہ اب عذاب دور ہوگیا ❊ ف ہر مرض کی دوا درود شریف ❊ دافع ہر بلا درود شریف ❊ شیخ عبدالعزیز المعروف بہ عزیزالدین نیک مرد ہی خوش دل صاحب ہنر ہین مان اور باپ اور بیوی اور بیٹی اور دولت دنیاوی کو چہوڑ کر مسلمان ہوئی آگی انکا نام تہا سائین دتا قوم برہمن سنڈ ساکن پایل انکی ایک عجیب بات ہی کہ جن دنون مین یہہ فقیر اپنا ایمان مخفی رکہتا تہا ایک دفعہ پایل مین قریب دو برس کی اتفاق خانہ نشینی کا ہوا اور کئی شخص برادری وغیرہ کی پردی مین مسلمان تہی اور بعضی اوقات ہندؤن سی کہلی کہلی باتین ہوا کرتین اور بہت لوگون کو ہماری مسلمان ہونی کا ظن تہا اور میری چچا لالہ گنیڈی رای باوجود ہندو ہونی کی ہم لوگون سی محبت رکہتی تہی اور بات کلام مین اور بروقت ایذا رسانی کسی ہنودی کی ہم لوگون کی مدد اور حمایت کرتی ہم نی اونکا نام ابوطالب مقرر کر لیا تہا اور ایک شخص بدمعاش ایک اور یار کا چچا تہا اور وہ اس گروہ کا بڑا دشمن اور ایذا رسان تہا اوسکا لقب ابوجہل ٹہیرایا تہا چنانچہ ایکدن یہی ابوجہل ہماری گہر کی دروازہ پر کہڑا ہوا تہا یہہ صاحب یعنی میان عبدالعزیز کہ قوم کی برہمن اور ہماری پروہت تہی وہان آپہنچی مینی ابوجہل کو سنا کر انسی کہا کہ پروہت مین تو مسلمان ہو چکا ہون تمہاری کیا صلاح ہی کہنی لگی کہ مہاراج جہان ججمان وہان ہی پروہت سبحان اللہ وبحمدہ یہہ لفظ ایسا مبارک ہوا حالانکہ اوسوقت انکو دین اسلام سی کچہہ واقفیت نہتی بعد چند روز کی اللہ نی ایسا سبب کیا کہ گہر بار کو چہوڑ کر مسلمان ہوئی ❊ ف آن راکہ تو رہبری کسش کم نکند ❊ وآن راکہ تو کم کنی کسش رہبر نیست ❊ شیخ خدا بخش اور اونکا نام عبدالرزاق بہی ہی ایام جاہلیت مین بڑی اوباش تہی اسواسطی انکا نام دیلی مشہور تہا اب اللہ تعالی نی انکو اپنی کمند رحمت سی کہینچا اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی تابعدارون مین کر دیا آگی انکا نام تہا لچہمن قوم کہتری سنخال باشندہ پایل برادری مین ہماری قریب ہین شیخ عبدالکریم

ف ہندو لوگ ہر قوم ایک قوم کی برہمنون کی اپنی پیر معتقد لیتی ہین اگرچہ اونکی بیاہ سکہنی عزیز ہین جاتی لیکن بیاہ شادی مرنی وغیرہ مین اونکی کام پڑہتی ہی اور یہہ قومون کی نذر نیاز دیتی ہی اور وہ برہمن اس قوم کا پروہت کہلاتی ہین اور یہہ قوم اون برہمنون کی ججمان کہلاتی ہین ۱۲

نوجوان پرہیزگار آگی انکا نام تہا اودہو قوم برہمن کاٹری باشندہ کوٹلہ مالیر لودہیانہ مین اظہار اسلام کیا
انکی مان ملنی کو آئی رونی لگی یہہ صاحب کہنی لگی اگر مجہسی محبت رکہتی ہی تو مسلمان ہو جا پہر اپنی مان
سی پچہلی قصورات معاف کروائی اب علم پڑہتی ہین **شیخ عبدالرحمن** جوان صالح آگی اونکی قوم ہتی +
کہتری ساکن امرتسر وطن سی ہجرت کرکی آگی کو گئی ہتی مدت سی اونکا حال معلوم نہین **شیخ غلام محمد**
پہاڑ کی سردارون مین تہی اور انکی ساتہہ بعضی حرم اور کئی ملازم مسلمان ہوی آگی انکا نام تہا کنور جوالا سنگہ
قوم کٹوچ انکی زیارت اس فقیر کو نصیب نہین ہوئی شوق اور ارادہ ہی رہا کہ اتنی مین انکی انتقال کی خبر پائی
اللہ جل شانہ جنت نصیب کری **شیخ غلام محمد** آگی انکا نام تہا وزیر سنگہ متوطن مالجہ **شیخ غلام قادر**
درویش آگی انکا نام تہا گوربکہہ سنگہ متوطن مالجہ **حاجی نور محمد** بہت سی مال اور دولت چہوڑ کر مسلمان
ہوی آگی انکا نام تہا گردہر مل قوم سراوگی باشندہ ابہا **شیخ عبد اللہ** آگی انکا نام تہا دیوان سنگہ قوم
بنیا **شیخ خدابخش** سراج بہت نیک مرد ہین انکا قوم تہا ڈوگرا کہتری ساکن میرٹہہ اور انکی چہوٹی بہائی مسلمان
ہو کر بعد چند ماہ کی اس دنیا سی کوچ کر گئی غفر اللہ لہ ولاخیہ **شیخ الہی بخش** بہت خوش خلق اور متواضع ہین
آگی انکا نام تہا موہن لعل قوم برہمن گوڑ ساکن بجواڑہ **شیخ محمد** آگی انکا نام تہا للّو سنگہ قوم راجپوت ساکن
الور اور انکی بیوی بہی مسلمان ہوی **شیخ عبد اللہ** شیرین مزاج آگی انکا نام تہا مادہو قوم گوڑ **شیخ**
**کمال الدین** مرد ہوشیار اور نیک بخت ہین بیوی اور بیٹی اور پوتی اور اسباب اور مکانات کو چہوڑ کر اللہ اور
رسول کیطرف آئی اور انکی کئی دوست پردی مین مسلمان ہین اوس آگی انکا نام تہا منگل سنگہ قوم کہتری باوہ
ساکن کپورتہلہ اور اب ایک عورت کہ قوم کہتری سوڈہی مین سی مسلمان ہوئی تہی انکی نکاح مین آئی الہی بخش
مرد صالح آگی انکا نام تہا راما قوم نجار ساکن بسی **شیخ محمد حسین** اگلا نام موہن قوم سود ساکن پٹیالہ +
خدابخش پوربیہ **عبدالباری** نوجوان قوم برہمن ساکن بہٹانیر + **سلطان محمد**
اور **محمد شیر** دونو بہائی آگی انکا نام تہا سلطان سنگہ اور شیر سنگہ قوم سکہہ ساکن اٹاری + **شیخ**
**عبدالقادر** خوب سیرت مرغوب صورت صاحب ہمت مہاجر الی اللہ آگی انکا نام تہا ٹہاکر داس قوم کہتری
پوری متوطن جالندہر صاحب ثروت اور روزگار پیشہ ہتی مدت تک پردی مین مسلمان ہی آخر مثل حضرت
بلال رضی اللہ عنہ کی عشق محمدی نی انکی دل مین جوش مارا نوکری کو ترک کیا اور بقول بزرگی کہ + **شعر**
ملک و دنیا کو وہ کیا خاک مین لیکر ڈالی + جو کوی دولت دیدار کا سائل ہوی + مان باپ مکان اسباب
زیور وغیرہ سب کو وطن ہی مین چہوڑا یعنی بسبب بیقراری کی ایسی جلدی کی کہ بعد ترک روزگار کے

وطن

وطن کو بہی لگئی اور سسرال مین جاکر اپنی بیوی کو ساتہہ لیکر روانہ ہوی لودہیانہ مین پہنچکر بیوی سی کہنی لگی
کہ مینی تو اللہ اور رسول کو اختیار کیا ہی اگر تمکو دین اسلام منظور ہی تو عین مراد اور نہین تو اسی گاڑی مین تمکو بہی
کو روانہ کردون اوس نیکبخت وفادار نی کہا کہ مجکو بہی دین اسلام منظور ہی پس وہان سی دونو میان بیوی مالیرکوٹلہ
مین تشریف لائی اور جب یہہ خاکسار بہی مالیرکوٹلہ ہی مین تہا چنانچہ وہان پہنچکر لباس کفر دور کرکی خلعت اسلام سے
مشرف ہوئی اور بڑے دہوم دہام اور شہرت ہوئی چند روز وہان تشریف رکہکر پانی پت مین آئی بعد ایک مہینی
کی شاہجہان آباد مین پہنچکر چند مدت پابند روزگار کی رہی اب بنیت تحصیل علوم روزگار کو ترک کردیا ہی
اور انکی پیچہی انکی اور انکی بیوی کی باپ وغیرہ اقربا جمع ہوکر مالیرکوٹلہ مین آئی اور فریاد اور واویلا بہت
کیا اور وہان سی انکی تلاش مین کول تک پہنچی جب کہین انکا پتا نہ لگا نا امید ہوکر پہرائی جب انکی شاہجہان آباد
مین ہونی کی خبر سنی تو انکی بلپ نی کئی خط انکی نام بہیجی اور اپنا شوق لکہا اور انکو بڑی تمنا سی بلایا کہ
ہم تمکو اپنی قوم مین پہر ملا لینگی چنانچہ میان عبد القادر نی انکو یہہ مضمون لکہہ بہیجا کہ بندہ بخوشی خود بہ
حقیت دین اسلام کی دریافت کرکے مسلمان ہوا اور کسیطرح کی تکلیف مجکو نہین اور اگر ہوگی تو اپنی سعادت
سمجہونگا اب مجہسی اور میری بیوی سی دین ہی پہرنی کی امید ہرگز نرکہی بلکہ آپکی خدمت مین عرض یہہ ہے
کہ اگر اپنی نجات منظور ہی تو دین اسلام اختیار کیجے اور مین اوسی طور آپکا خادم اور فرمان بردار ہون٭
انشاء اللہ تعالی خدمت گذاری مین دریغ نکرونگا لیکن دین کی مقدمہ مین آپکا تابعدار نہین ہون
انتہی مختصراً شعر ای محمد ترا در چہوڑ کدہر جاوی غریب ٭ بادشاہی سی تو بہتر ہی گدائی تیرے ٭٭
شیخ عبد القادر آگی انکا نام تہا موہن لال قوم کہتری متوطن پٹیالہ مرد ہنرمند
کندلہ کش ہین انکی بیوی بہی مسلمان ہوی کمبی کی لوگون کو چہوڑکر پٹیالہ سی ہجرت کرکی شاہجہان آباد
مین آرہی ٭ شیخ محی الدین نوجوان مرد صالح آگی انکا نام تہا ہربخند قوم کہتری گلکڑ بڑی امیر کے
بیٹی ہین متوطن علیگڈہ ضلع پنجاب انکا باپ پنشن دار اور بہای رشتہ دار اور یہہ محرر ہتی اول مدت تک
پردی مین مسلمان رہی آخر خورشید عشق محمدی چہپ نہ سکا بی اختیار اظہار اسلام کردیا انکی بہائی کو
خبر ہوئی آیا اور انکو پکڑکر اپنی مقام پر لیگیا اور ساری رات انکو سمجہاتا رہا اور دین اسلام سی پہرنی کی ترغیب
دیتا رہا اور اوس رات اوسکی گہر مین کہانا بہی نہ پکا اور یہہ صاحب یعنی میان محی الدین ساری رات
بہائی کی سامنے خاموش بیٹہی رہی اور بزبان حال یہہ مضامین دردانگیز ادا کرتی رہی تہی شعر
ترا بر درد من رحمت نیاید ٭ رفیقی من بکی پردرد باید ٭ کہ با او قصہ گویم تا شب و روز ٭٭

دو بیزم را باہم خوشتر بود سوز ✽ ص تندرستان را نباشد درد ریش ✽ جز بہم دردی نگویم درد خویش ص
ناصح از حال دلم ہیچ خبردار نبود ✽ کہ بجای چو من خستہ گرفتار نبود ✽ ص اوٹہہ جا طبیب یہان سی میرا کام ہو چکا
مت کر میری دوا مجہی آرام ہو چکا ✽ ص برو بکار خود ای ناصح این چہ فریاد است ✽ مرا فتاد دل از رہ ترا چہ
افتاد است ✽ اسی حال مین جب رات گذری صبح ہوئی بمضمون اس بیت کی کہ ص رخصت ای زندان جنون
زنجیر در کہڑکاتی ہی ✽ مژدہ خار دشت پہر تلوا میرا کہجلاتی ہی ✽ ناصح مشفق نصیحت اپنی بس کر رکہو ✽
مین اوسی سمجہون ہون دشمن جو مجہی سمجہاتی ہی ✽ بی اختیار وہان سی اوٹہی اور کہا کہ قضای حاجت کی
جاونگا ان کی برادر نامہربان نی ایک محافظ انکی ساتہہ کردیا یہہ شہر سی دور آئی اور اوس محافظ کیطرف
دیکہا اور جانا کہ رو رہین مجہی کہتر ہی تو کئی پتہر زمین سی اوٹہا کر اوس شیطان کو سنگسار کرنا شروع کیا جب
وہ پیچہی کو بہاگا انہون نی اوسکا پیچہا چہوڑا اور اپنا پیچہا چہوڑا کر ایکطرف کو مونہہ کرکی چلنا شروع کیا ص
یہہ دل جو ہاتہہ سی چہوٹی مثل تیر جاتا ہی ✽ اسی ہین قید کردیکہا معہ زنجیر جاتا ہی ✽ تمام دن اور ساری رات
چلی صبح کو ایک مسجد مین کہ قریب کنارہ دریای اباسندہ کی ہی پہنچکر بسبب غلبہ نیند اور ماندگی راہ کی
بیتاب ہوکر تہوڑی مدت آرام کیا وہان سی اوٹہکر دریای اباسندہ سی پار ہوکر ایک درویش بزرگ کی خدمت
مین چند مدت ٹہیری پہر پشور وغیرہ اضلاع کی سیر کری شاہجہان آباد مین تشریف لائی اور قرآن شریف حفظ
کرنا شروع کیا اب چند روز سی پہر وطن کیطرف تشریف لیگئی ہین مصرعہ ہر کجا ہست خدایش بسلامت
دارد ✽ شیخ عبد الرحمن مرد سخی صاف دل بردبار روزگار پیشہ آگی انکا نام بہتا سنگہ متوطن باپل قوم
کہتری سنجابل برادری مین میری بہای ہین مدت تلک چہپی مسلمان رہی لیکن ہندون سی مقابلہ اور تحدت
کی رد مین اچہی اچہی شعر پنجابی زبان مین تصنیف کرتی رہی اور حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی مناقب
تصنیف کرتی اور خوش آوازی سی پڑہا کرتی اور یہہ خاکسار مضمون اس بیت کا انکی خدمت مین عرض کیا کرتا
ص جب کہ ٹہیری عین ایمان حب محبوب خدا ✽ الفت حضرت بہلا پہر کیا چہپایا چاہئی ع سو الحمد للہ والمنۃ
کہ سنہ بارہ سو اکہتر ہجری مین لودہیانہ کی رسالہ کی مسجد مین وقت عصر کی اسلام اپنا ظاہر کیا شیخ
عبد الحق جوان صالح محبوب القلوب پرہیزگار ہنرمند ذہین آگی انکا نام تہا سوہن لعل قوم کہتری سنجابل
ساکن باپل برادری مین میری بہتیجی لگتی ہین ابتدا جوانی مین شرک سی بیزار ہوی ختم المرسلین صلی اللہ علیہ
وسلم کی متابعت اختیار کی مدت تلک یہان مخفی رکہا آخر جذبہ رحمت الہی نی بزبان حال فرمایا کہ ص
تراز کنگرہ عرش میزنند صفیر ✽ ندانمت کہ درین دامگہہ چہ افتاد است ✽ چنانچہ مان اور بہائی بہو

اور بہنون کی محبت سی دل اوٹہا کر وطن سی ہجرت کری اور اللہ اور رسول کیطرف آئی اور لودہیانہ مین بیچ
مسجد رسالہ کی شیخ عبدالرحمن کے ساتہہ کہ انکی بہت قریب ہین وقت عصر کی مشرف باسلام ظاہری ہوئی آگے
روزگار پیشہ تہی اب علم کی تحصیل مین مشغول ہین شیخ عبدالکریم نوجوان صاحب ہمت آگی انکا نام تہانندو لل
متوطن پایل شیخ عبدالرحمن کے چچیری بہائی ہین جب انکو کفر برا اور اسلام اچہا لگا پردی مین مسلمان ہوی ایکدفعہ
سرسری لودہیانہ مین تشریف لائی شیخ عبدالرحمن نے چاہا کہ انکو مسجد مین نماز پڑہاوین انہون نی کہا ابہی میرا
ارادہ اظہار اسلام کا نہین شیخ عبدالرحمن نے کہا کہ مغرب کا وقت ہی کون دیکہیگا نماز تو مسجد مین ادا کرو
جب مسجد مین گئی کسیلنی ہندون سی کہہ دیا کہ ایک شخص آج مسلمان ہوا ہی بعضی ہندو مسجد کی دروازی پر
آکر یہہ حال پوچہنی لگی ایک دوست نے کہا کہ آج کوئی مسلمان نہین ہوا اتنی مین میان عبدالکریم صاحب مسجد
سی باہر آکر فرمانی لگی کہ مین مسلمان ہوا ہون آخر ایک دن ظاہر ہونا تہا سو آج ہی سہی بعد ازان انکا برا بہائی
ملامت اور نصیحت کرنیکو آیا ؎ حضرت ناصح جو آوین دیدہ و دل فرش راہ ✤ کوی مجکو یہہ تو سمجہاوی
کہ سمجہاوینگی کیا ✤ لیکن انہون نی کچہہ خیال نکیا دوسری دفعہ انکا بہائی اور سو سی زیادہ ہندو جمع ہوکر آئی
اور انکو پکڑنی لگی میان محمد حسین خانصاحب کہ بڑی دیندار ہین اکیلی سب ہندون سی مقابل ہوئی اور بہت
دنگہ اور فساد ہوا اول کوتوالی مین پہر حاکم وقت کی آگی گئی میان عبدالکریم نی دونو جگہہ جاکر کہا کہ مین
ہندون کی دین کے قباحتین دیکہکر مسلمان ہوا ہون برہمائی اپنی بیٹی سی قصد جماع کیا فلانی نی یہہ کیا اور
فلانی نی یہہ چنانچہ حاکم وقت نی نچار ہندون پر کہ میان عبدالکریم کا بہائی بہی اونہین مین تہا دو دو مہینی
کی قید یا دس دس روپیہ جرمانہ مقرر کیا عبدالکریم نی اپنی بہائی کی سفارش کرکی آدہا جرمانہ معاف کروایا اور
آدہا اپنی پاس سی دیکر اوسکو قید سی چہڑایا شیخ عبداللہ نوجوان سہارنپور مین مسلمان ہوئی آگی
انکا قوم تہا بنیا مان اور باپ اور بیوی کو چہوڑ کر مسلمان ہوئی ✤ ؎ دلارامی کہ داری دل درو بند ✤
دگر چشم از ہمہ عالم فرو بند ✤ خدا بخش پوربیہ سہارنپور کی جامع مسجد مین جمعہ کی دن عین وعظ مین آکر
مسلمان ہوئی چونکہ تلقین اسلام مقدم تہا اسواسطی ایک لحظہ کی لئی وعظ و پند کو بند کیا گیا اور انکو اسلام
تلقین کیا گیا بیوی اور کنبی کی لوگون کو چہوڑ کر اللہ اور رسول کی طرف آئی ہین شیخ احمد نیک مرد روزگار
پیشہ ساکن موضع مجہرا خدا بخش مرد صالح متواضع مہمان نواز ساکن تہانیسر شیخ محمدی معہ بیوی
اور ایک بیٹی کی مسلمان ہوی اور ایک بیٹا بعد اظہار اسلام کی ہوا پہلی کا نام ہی حافظ کریم بخش دوسری کا
حافظ الہی بخش دونو صاحب حافظ قران جوان صالح متبع سنت نیت بخیر اور تجارت پیشہ ہین نام پہلا شیخ محمد

کالنگارام اور حافظ کریم بخش کا فیرا قوم بنیا متوطن سوارہ عبد اللہ جوان صالح باپ اور بیوی کو چھوڑ کر
مسلمان ہوے پہلا نام خیراتی قوم گڈریا ساکن مہیسہ عبد الحق چپراسی عبد اللہ موذن آگی انکا نام
تہا دولت عبد اللہ رفیق مولانا اکرام اللہ صاحب پانی پتی کی عبد اللہ نوجوان خدا بخش
مرد مسکین مسجد نشین طالب علم ساکن ضلع بروٹ محمد دین جوان متقی کم گو طالب علم مولوی نعمت اللہ کی
شاگردون مین مین اور اسوقت میری رفاقت مین ہین آگی انکا نام تہا کاہنا قوم سکہہ عبد الرحمن جوان صالح
صاف دل بردبار خندہ لب آگے انکا نام تہا ہرکرن قوم برہمن تگا ساکن پرچہیت گڈہ بیوی اور اولاد اور تمام قوم
کو چہوڑکر مسلمان ہوئی عبد النور موذن مرد نیک اور انکا بیٹا عبد الکریم دونو مسلمان ہوی متوطن ضلع
لاڈوہ شیخ عبد الرحمن ساکن میرہٹہ قوم کایت عبد اللہ ساکن میرہٹہ رحمن بخش ساکن
کشن گڈہ مولوی شیخ عبد الرحمن آگے انکا نام تہا بہیمی نراین قوم کایت متوطن شاہ جہان اباد
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا احوال اور دین اسلام کی حقیت اور کفر کا بطلان معلوم کرکی یکلخت مشرف
باسلام ظاہر ہوی اور قرآن مجید حفظ کیا اور علم فقہ اور حدیث اور تفسیر حاصل کیا ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ
مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝ اور بعضی شخص ایسی ہین کہ دلسی بصدق تمام ایمان لائی ہین
لیکن ابتلک ظاہر مسلمان نہین ہوی اور اکثر ان مین ایسی خوش اعتقاد اور راسخ نہاد ہین کہ کیا اونکی خوبی
کو بیان کرون حق تعالی اپنی فضل سی اونکا کہیوا پار کری اور اسلام ظاہری نصیب کری چنانچہ اونکی نام
قدیمی بسبب اخفای کی مینی یہان نہین لکہی مگر نام اسلام کی جو اونکی مقرر ہوگئی ہین یہان لکہتا ہون
عبد اللہ کہتری انکی بیوی بہی ایمان لائی اور دو تو حجاب کی حالت مین فوت ہولی کہبی ایسا ہوتا کہ میان
عبد اللہ کبہی مہینی پہلی رمضان شریف سی ونکا کہانا چہوڑ دیتی تاکہ اس پردی مین رمضان کی روزہ رکہی
جاوین علی محمد کہتری اگرچہ حجاب مین رہی لیکن جب کوئی شخص دین اسلام کی مذمت کرتا اوسکو جواب خوب
دیتی اوسی حال مین اونکا انتقال ہوا اور کئی بار مجکو خواب مین نظر آئی ایکدفعہ مینی پوچہا کہ اللہ نی تمسی کیا
معاملہ کیا کچہہ عذاب تو نہین ہوا بولی کہ کچہہ عذاب نہین ہوا مینی کہا کہ تم تو بڑی شریر تہی کہنی لگی کہ اللہ
تعالی نی بخشدیا عبد الستار کہتری خوب سیرت نیک صورت نیز طبع مرد قابل ہین امیر علی کہتری
مرد قابل خوش اخلاق اور انکی چہوٹی بہائی نام اونکا محمد اور امیر علی کی بیوی بہی مسلمان ہی اور انکو واسطی
اظہار اسلام کی تاکید کیا کرتی ہی اور انکی ایک دوست پردی مین مسلمان تہی فوت ہوگئی اونکو مینی نہین دیکہا
لیکن سنا ہے کہ عجیب ادب سے تہی عبد الغفار کہتری عبد الوہاب برہمن محمد اسحٰق کہتری شیخ احمد

برہمن انکی بیوی بہی پردی مین ایمان داری اور ایک دفعہ شیخ احمد نی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب مین
دیکہا ہی عبد السلام فقیر نربلا نجات اللہ کہتری رحمۃ اللہ کہتری عبد الکریم سود
عبد الرحیم بنیا صبغۃ اللہ کہتری عبد الرحمن کلال محمد عثمان کہتری اور انکا ایک چہوٹا بہائی
غلام قادر کہتری ضیاء الدین بنیا محمد عمر کہتری عبد الغفور بنیا یہہ چہیون جب
بڑی امیرزادی ہین عبد العزیز جاٹ احمد صدیق جاٹ عبد الکریم کہتری عبد العزیز
کہتری اور انکی کئی دوست جنکی نام اب یاد نہین ہین عبد اللہ کہتری قربان حسن کہتری
عبد اللطیف کہتری اور انکی ایک دوست تہے جو حجاب کی حالت مین دنیا سی گذر گئی نثار احمد
اور کئی یار انکی عبد اللہ سراوگی جنکا ذکر پہلی باب کی چہٹی فصل مین ہی عبد العزیز کہتری درویش محمد
برہمن شہاب الدین کہتری عبد الحمید کہتری محمد صدیق برہمن اور سوای انکی
بعضون کی نام مجہکو اسوقت یاد نہین ہین حق سبحانہ وتعالی ان سبکو دنیا اور عاقبت مین خوش رکہی اور
تمام مسلمانون مردون اور عورتون کو ایمان کی ساتہہ جہان سی اوٹہاوی اور عذاب سی بچاوی اور اسیطرح
اور کافرون کو ہدایت کری اور ہمکو ابدا لآباد حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت مین رکہی اور مدینہ
منورہ مین موت نصیب کری سے نکل جاوے دم تیری قدمون کی نیچی ✤ یہی دل کی حسرت یہی آرزو ہی
اٰمِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ حَمْدًا یُّوَافِیْ نِعَمَہٗ وَیُکَافِیْٔ مَزِیْدَ
کَرَمِہٖ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ مَحْبُوْبِ
رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فَخْرِ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ ہَادِی الْمُضِلِّیْنَ رَحْمَۃٍ لِّلْعٰلَمِیْنَ
النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ اَحْمَدَ الْمُجْتَبٰی مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰی وَعَلٰی اٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ وَاَصْحَابِہِ الطَّاہِرِیْنَ وَالتَّابِعِیْنَ
لَہُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ وَعَلٰی جَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُسْلِمٰتِ الْاَحْیَاءِ
مِنْہُمْ وَالْاَمْوَاتِ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۞ اب مسلمانون کی خدمت مین
عرض یہہ ہی کہ مصنف اور کاتب اور مہتمم مطبع اور پڑہنی اور سننی والی بلکہ تمام مومنین اور مومنات کی
حق مین دعای سلامتی ایمان اور عافیت دنیا اور آخرت کی کرین خوش بگو عاشقانہ بگو مخلصانہ بگو

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ۞

تمت بالخیر

| | | |
|---|---|---|
| ناریجاری پہرین اوکہاڑی جلمین گات کو پوری | کہین اینت کرونت کا نہا گوہ مرتو یسی چہوری | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| کہامراری ہوی اوگہاڑی جل سی نکس تم او | گات اوگہارا دیکہون تہارا تب ہون نستارا او | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| ناہی اوپرنکہٹ پہرین اور سب مل ہرگن گاوین | آپ ناچین اوراوسی نچاوین ایسا راس کراوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| ار سندر سندر بنی گوپی رادہ ستی کبجا ناری | بہری سبہا مین ناچت ڈولین بہاوتتا وت سیاری | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| راس کراوین سب مل گہورین باپولالا کاکا | ایک ندی مین سبکی کرچی نیک اتر نہین پاکہا | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| پرکہاؤ نکی بار بچاوین جسمین ہدوی ٹہانتی ہو | جوناری نچانی پدوی تہائی تواہی نچانہین جاتی ہو | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| پہلی پوجین سیس نواوین سب مل آرتی گاوین | پیچہی گہورین اور ستاوین سب دھرم کہلاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| کشن مراری جای دوارکا ایسا اندر مچایا | جادو بنس مین دوبت ڈالکی آپسمین جہج کروایا | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| اری ہتیلی مین جہپی مراری کہاج بہو جہہ بی | ایک اہیری تیر جو مارا پران مکت ہووت | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| پل بہدرجی بی گوپین کو دوارکا سیتی بہاگے | سب گوپین گیلی مین اونہہ پہل لوتنی لاگے | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| گوونہیل لئی رادہی کبجاکو لئی رکمن پیاری | کائی سکہی کا ست نرا کہا دہرم ہشت کری ساری | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| ترلوکی کے ناتہہ کی ناری جنکی یہہ گت ہووی | بوڈہی اونکی پوجن ہاری اونکی کیا پت ہووے | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| گنگا جاوین اور نہاوین گنڈہی اوسمین ہووین | جو گنگا مین گرلاڈالین اوسی نار استی ہووین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| گانڈ جہنون کی اوتم ہیری نہنہہ ندہم کرینا | موہنہ جہونگا گاند مسی ہم دہر کہ اسیونکا جینا | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| دالی دہ مین کودی مرارکے ناگہہ ناتہہ سی بہی | ناگ ایک پہونکار جو ماری جہلس کالی ہوگئی | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| کہی شیخ سلیم سنو بہائی ساد موموا چرج یہہ آوے | ترلوکی کی ناتہہ کا رنگ کیا ناگ کی پہونکی سی بہاوے | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| بان کو پوجین تاپ کولادین کرنت مین جاتو | پہرواکی جام کی پہنین پہنیا مہاکرت مین پاپو | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| جیتی پوجان ہوئی نہ جہو مین دور دور سب بہاجین | ڈسیڈ چماردن ہاتہہ کہچاوین ٹیکادہاری جین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| مسلمان جوگئو ناسی تو ہنیا جان کہناوین | گئوہنتیا تواپ کرین جوگئو چماردن لوٹ جاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| ہاڈ ماس سب دوودہ نکالین سب ہمین مل کہاوین | دیکہو یہہ پنڈت کی بتیاں بس دیکہہ گہنیاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| گوموت کو مکہہ مین ڈالین جنتہا تکنہہ لگاوین | جوگئو پانی مین مکہہ بورتی تو جہوٹا کبہی نکہاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| گانڈ گئو کی اوتم نہائی موہنہ ندہم کرینا | چاتر موسو مین پانی پہٹ ہندو کا جینا | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| تہنڈتی ناری رام سنواری جل جمنا پرجاوے | جوبن ماتی کہویکی گاتی مردون بیچ نہاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| بہمن آگی بیت اوکہاری ٹیکا بندی لاوین | روپ سروپ انوپ بناکی جہنٹ جوبن دکہلاوین | کہو یہہ کون دھرم ہے |
| کہی شیخ سلیم سنو بہائی ساد موموا چرج یہہ آوی | پورکہہ او نہون کے منت کے کہنچی اوکو لاج نہ آوی | کہو یہہ کون دھرم ہے |

| | | |
|---|---|---|
| راجہ اندر سنہری بسی بیکنٹہ تہمارا | گوتم رکہہ کی تی چہتاری پاپی بہلین فرار | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| لاج کلاج کہو یہہ گوبنت دان کہلاوے | اوتکی اوہی کولی کہوری گی ٹی جوبن رس لیجاوے | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| داتا بانٹی دکہیا چہالی پہیا کوی اٹاوی لی لوڑی | منکہ جنم کا یہہ پہل ہے کوئی کا ہوسی توڑتی | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| یہہ پہالک جہیتا رکہ رس بہینا ہندون جب اوی | نرناری کا بالک بوڑہا سب کے پیت ڈگ جاوے | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| پیٹہر گوبر کہولین ڈالین اٹپین دہوم مچاوین | نرناری سب ناچن لاگین ایسو پہاگ رچاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| موہنہ پر آوی سو تکین بکاوین لاج کا موہی گرین | لسی گلال ہاتہن مین ڈولین نرناری کی مکہہ پر ملین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| کاموکی ناری گوئی رنگ ڈالی کوئی کولی بہر لیوی | پورکہہ کہڑا تماشا دیکہی نیک اور نہین دیوی | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| بکین بکاوین مولی گاوین کتو دین اور ستاوین | بہڑوا بہڑوا کہین کہاوین نرناری پر دہوم مچاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| جہانہہ اوکہارین لنگ کہلاڑین دہ ستنا کہلاوین | نرناری مین پہرن اور کہاڑی نیک نہین لجاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| مات پتا کی کہوپری اپنی ہاتہہ سی گوٹ چہیت جلاوین | لی کا نور گنگا کو جاوین ایسو تیرت نہاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| سورکا کلا پور جنکی کانت اوٹہہ نرکہہ جو کہاوین | انسی جنکی مات پتا سو مکت کہان سی پاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| مسلمانونکو نام دہرن اور ہاڈ ماس ہی کہاوین | یہہ ہند در جہوٹ کہاوین نیک نہین لجاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| سیکہہ سکہہ پنڈت ہو بیٹہین پہر آپ ہی پاپ کماوین | اورونکو اپدیس بتاوین آپ نرک مین جاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| ہاتہہ سی اپنی پتہر لاوین جسکا دیو بناوین | جہاک جہک اوسکو سیس نواوین اولٹا گیان بتاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| گیارس ہائی ربہی اور ماوس چودس پونو نہاوین | گہی شکر کا شیرا کرکی پہلا بہرکر کی کہاوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| لیپ پوت کی چوکا دہوین بہت کرین ستہرائی | اوڑ مکہی بہوجن پر بیٹہی جہوٹ کہان تیرائی | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| نودرگا کا برت کرین اور دسوان ہوم رچاوین | جیتا بکرا گردن مارین ایسو پاپ کماوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| کیڑی اوپر چاکرین اور جیتا منش جلاوین | ناہ جلی تو مار جلاوین ایسا ست کرواوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| متی کی گنگور بناوین ندی اوپر لیجاوین | بہن بہاجی اوسکی آگی ستی مین نچواوین | کہو یہہ کون دہرم ہے |
| رامائن بہاگوت مین دیکہی سومین سار رتی کالی | گہی شیخ سلیم سنو بہائی سادہ موتی نہین بنائی | کہو یہہ کون دہرم ہے |

## تقریظ تصنیف واقف اسرار خفی وجلی مولوی محمد حسین بنی متخلص بہ فقیہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| شکری مولا تیری انعام کا | ہر جگہہ چمکایا نور اسلام کا | گر تجلیگاہ اپنا دل میرا | سرسبز ہو جائی یہہ آب و گل مرا |
| یا میری الله الفت اپنی دی | مجہکو تو خالص محبت اپنی دی | بہول سن دنیا کی سب ڈہن جاے دل | تیری نور عشق سی بہن جاے دل |
| کیا بڑی نعمت ملی مولی کا شکر | کیونکہ ہو اس نعمت عظمی کا شکر | جسکو مرسل ہو انس و جن کیا | اوس سی لاکہوں کی بہین ہو گیا |
| جہنڈا برق جمال مصطفی | خرمن کفار کر ڈالے فنا | واہ آب خنجر خیر البشر | شرک کی آتش بجہائی سرسبز |

یا خدا اوس ذات پر ہر صبح و شام | اس فقیر خستہ سے لاکھون سلام

امابعد عرض بندۂ بی توقیر محمد حسین فقیر خلف شیخ محمد اسمعیل سلمہ اللہ الجلیل ساکن بنت ہداہ اللہ وسکنتہا الی السنة خدمت برادران دین اور مومنین صداقت آئین مین یہہ ہی کہ جبذا التحفہ قند مکرر و خوشا ہدیہ نبات توحید خالق اکبر یعنے خالق اکبر یعنی کتاب بی مثل و مانند تحفة الہند مطبع ہاشمی میرٹھہ مین مکرر طبع ہوئی اور تلخی کفر و بدعت دفع ہوئی

اشعار

جاہلیت سی غلام کفر ہین | جاہی اس قند سی ہر یک مرور
اور نبات فعل سنت کا مزا | یعنی تلخکام
اور غفلت سے پئی نام و نمود | ذائقہ تبدیل کر ڈالی ضرور
یہہ عسل تو ہی عسل بی خوش مذاق | جو عمل مین لائی ہین رسم ہنود
گرچہ کڑوا جانی کوئی بی نفاق | یعنی جو جو تلخکام کفر ہین
چکھین شیرینی وحدت کا مزا | مصنف اسکی مولینا

حقایق آگاہ مولوی محمد عبید اللہ سلمہ اللہ ہین اشعار پاک صورت نیک سیرت بی مثل

عالم دین صاحب علم و عمل | ہیر یا حاجی بیت اللہ ہین
زایر بیت رسول اللہ ہین | انکا حرفہ وعظ اور تذکیر ہی
وعظ مین انکی بہت تاثیر ہی | جب زبان پر ہو وہی جو دلمین ہو
کیون اثر انکا نہ ہر محفل مین ہو | کیون نہو آخر گلستانکی ہوا

لائی ہی اوہی خوش راحت فزا اور باعث طبع مکرر کی محبت با وقار نیکو کار نیک کردار خلیق عجیب و نادر منشی محمد عبد القادر سلمہ اللہ اکبر ہین اشعار

جو نہ دیکھا جوان صالح ہو | تو کوئی آنکر انہیں دیکھو
مہربان روی مہربانی خوی | بس ظریف اور مشفق دلجوی
جی سی ہین مومنون کی خیر رسان | سر سر انکی سعی ہو مشکور
تیری رحمت سی یا خدای غفور | دی خدا انکو خوبی دو جہان

اور اہتمام اسکی طبع کا مطبع زیب مطابع مرغوب طبائع ہاشمی مین ہوا جو کہ منسوب باسم حبیب لبیب ذی فضل وسیع اخلاق گستر دیندار خفی و جلی مولوی محمد ہاشم علی مہتمم مطبع ہاشمی ہی شعر

وجاہت انکی دیکھی ہی خبر اہل دین ایسے | جوانی مین نہ دیکھی صلاحیت کہین ایسے

اور زیادہ حسن خوبی اس کتاب کی کیون نہو کہ قلم مرصع رقم جواہر نگار جادو طراز منشی محمد ممتاز سی مزین بکتابت ہوئی سبحان اللہ کیا خوشنویس مثل خوش اخلاق ہی کی اور مرد صالح و حلیم الطبع ہین اور مرصع نگاری انکی کب ایسی ہی کہ اس سیاہی سی کاغذ پر لکھا کرین بلکہ یون سزاوار ہی کہ آب زر سی زبرجد اور زمرد پر تحریر فرمایا کرین شعر

با آب زر اگر لکھا کرین لوح زبرجد پر | تو زیبا ہی نہین ہی بلکہ الواح زمرد پر

والحمد للہ علی ختم الکتاب ❊ مادہ تاریخ عربیہ ❊ ھی بشری للمتقین بطبعہا قطعہ تاریخ فارسیہ

برختم کتاب تحفة الہند | گویم ہزار شکر غفار
گفتم سر لات و وُدّ بریدہ | دیدم کہ برای سال طبعش
میکرد فقیر فکر بسیار | شد طبع کتاب رد کفار

## قطعہ تاریخ ہندیہ

جب مطبع ہاشمے مین از بس ✝ مرغوب چہپی یہہ تحفۃ الہند
نکلی دل فکر سے یہہ تاریخ کیا خوب چہپی یہہ تحفۃ الہند

۱۲ ۷۷

الہی ہکی مصنف اور باعث طبع اور مہتمم اور جملہ شائقین ناظرین اور سب مومنین کا خاتمہ بالخیر ہو اور سب بزرگوان کی طفیل اس فقیر کو بہی نصیب جنت کی سیر ہو وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن

## قصیدہ خاتمۃ الطبع از مہتمم مطبع ہاشمی

ای ہاشم کرو اوشکر اوس خدا کا — پیغمبر جسنی بہیجا مصطفی سا
اور اوسنی راہ ہر یک کو بتائی — جہان سی کفر بطلان کو مٹایا
ہوئی جب اوسکی پیدایش کی شہرت — گری بت کانپ اوٹہا ایوان کسرا
کیا امت کی میری ساری عالم — ہین اسرائیل کی نبیون کی ہمتا
مین لاکہون وہ لکہون کس کس کا احوال — ہوی اور اب بہی ہین موجود ہر جا
ہین ایک صاحب عبید اللہ نامی — کہ جنکا ہند مین ہر جا ہی چرچا
فضیلت مین وہ یکتا ہیں زمانہ — شریعت مین بہی کہتا ہی اونکا
لکہا ہی ایک رسالہ تحفۃ الہند — کہ جس سی کہل گیا بطلان سارا
تہا پہلی اوسکو تحسین نی کیا طبع — ہوا خوبی سی وہ مطبوع دل کا
ہوا وہ تحفہ چہپ کر ایسا تقسیم — کہ طالب کو پتا اوس کا نپایا
تو پہر منشی عبد القادر آئی — اور آکر پہر کیا مذکور اوس کا
کہا سنکر اوسی مینی بہی دل مین — سر نو پہر یہہ چہپ جای تو اچہا
لیا از منشی موصوف سے کل — اور اپنی ہاشمی مطبع مین چہپایا
بصد کوشش خط نزہت رقم سے — ہوا سر سبز یہہ باغ تمنا
ہوئی جب مجکو فکر سال تاریخ — اور اوسکی مادہ کو دلمین سوچا
تو ہاتف نی کہا ناگہہ سر بحث — بہرا تحفۃ الہند اب چہپایا

مادہ تاریخ

ز ممتاز علی کاتب شال میخوان
رقمہائے نزہت رقم ہمبئی

